نعمتیں یہ تمہیں مبارک ہوں | بارِ غم یہ تمہیں مبارک ہوں
دیکھا یہ تمہارے مقبوضات | قبض کرتے ہیں کیا تمہاری ذات
جانِ من نورِ ذات ہی کا ناتھ(۱) | فوج رکھتا نہیں ہے سورج ساتھ
جو غنی ذات ہیں ہے امیر(۲) و پیر | جلوہ گر در وجود برنا پیر
سب دہانوں سے وُہ ہی کھاتا ہے | سواد کھانے بھی بن کے آتا ہے
یہ ہموس ہیں "یہ ہو تم" یہ انفنیت(۳) | معجزہ ہے بڑا نہ اصلیت
صور و اشکال سب کرامت ہے | ہیری قدرت کی یہ علامت ہے

(۱) مالک (۲) بہادر (۳) دوئیت۔

(۳۸۶)

## سکندر کو اُبھدوت کے درشن

کیا سکندر نے بھی کمال کیا | غلغلہ شور و شر کا ڈال دیا
بر لبِ گنگ سندھ جب آیا | ڈٹ گیا فوج لے کے جھلایا
اُن دِنوں ایک سالک و مالک | سے مُلاقی ہُوا۔ رہا ہک دک
کیا عجب تھا فقیر عالمگیر | قلبِ صافی مثالِ گنگا نیر
اِس کی صورت جمالِ عریانی | گفتگو میں جلالِ عریانی
اِس سوامی نے کچھ نہ گردانا | زور و زاری و زر سے پھسلانا
شیشہ آئینہ گر(۱) کو دکھلایا | دنگ جوں آئینہ وہ ہو آیا

(۱) آئینہ گر سکندر اعظم سے مراد ہے۔

رہ گئے ششدر وہ بادشاہِ جہاں
بولا سادھو سے صورتِ حیراں
"ہند میں قدر نہ پرکھتے ہیں
ہیرے کو پتھروں میں رکھتے ہیں
چلئے گا ساتھ میرے یوناں کو
قدم رنجہ کرو مرے ہاں کو"

## ابھدوت کا جواب

(۳۸۷) نظم

کیا ہی میٹھی زبان سے بولا
رستی پہ کلام کو تولا
کوئی مجھ سے نہیں ہے خالی جا
چور پوراں ذرا نہیں ہلتا
جاؤں آؤں کہاں کدھر کو میں
ہر مکاں مجھ میں - ہر مکاں میں ہیں"
یہ جو لاہوت سے ندا آئی
کون بیچارے کو نہیں بھائی
پھر لگا سر جھکا کے یوں کہنے
اسکے سمجھا نہیں انہوں نے معنے
مشک و کافور و عطر و عنبر بو
اسپ و گلزار و نار ہیں خوشرو
سیم و زر خلعت و سماع و سرود
میوے ہر نوع کے آبشار و رود
یہ میں سب دونگا آپ کو دولت
ہر طرح ہوگی آپ کی خدمت
چلئے گا ساتھ میرے یوناں کو
چل مبارک کرو مرے ہاں کو
مستِ مولا سے تب یہ نور جھڑا
آسماں سے ستارہ ٹوٹ پڑا
جھوٹ جھوٹوں ہی کو مبارک ہو
جہل نیچے دبے جو تارک ہو
میں تو گلشن ہوں آپ خود گلریز
خود ہی کافور خود ہی عنبر ریز

سونے چاندی کی آب وتاب ہوں میں
گُل کی بُو مستی شراب ہوں میں

راگ کی میٹھی میٹھی سُر میں ہوں
دمک ہیرے کی تاب دُر میں ہوں

خوش مزا سب طعام ہیں مجھ سے
اسپ کی خوش خرام ہے مجھ سے

رقص ہے آبشار کا میرا
ناز و عشوہ ہے یار کا میرا

زرق برقی سُنہری تاج ترا
میرا محتاج ہے - محتاج مرا

چاندنی مُستعار[1] ہے مجھ سے
سونا سورج اُدھار لے مجھ سے

کوئی بھی شئے جو تیرے من بھائی
میں نے لذّت عطا ہے فرمائی

دے دیا جب پھر اُسکا لینا کیا
شاہِ شاہاں کو یہ نہیں زیبا

کرکے بخشش میں باز کیوں لونگا
پھینک کر تھوک چاٹ کیوں لونگا

پھر کرنی کو تو عید مجھ سے ہے
مانگوں اب میں رہیبار تجھ سے سے

خود خُدا ہوں سرورِ پاک ہوں میں
خود خدا ہوں غرورِ پاک ہوں میں

ایسا ویسا جواب یہ سُن کر
بھڑکی اُٹھا غضب سے اسکندر

چہرہ غُصّے سے تمتما آیا
خون رگ جوش مارتا آیا

کھینچ تلوار تان لی جھٹ پٹ
جانتا ہے مجھے تو اے نٹ کھٹ

شاہِ ذی جاہِ مُلک دارا جم
میں ہوں شاہِ سکندرِ اعظم

مجھ سے گُستاخ گفتگو کرنا
بھول بیٹھا ہے کیوں ابھی مرنا

(۱) اُدھار - مانگی ہوئی ٭

کاٹ ڈالوں گا میں تیرا تن سے
دیکھ کر حال یہ سکندر کا
کِذب[1] ایسا تو اے شہنشاہا
مجھ کو کاٹے! کہاں ہے وہ تلوار؟
ہاں گلائے مجھے! کہاں پانی؟
موت کو موت آ نہ جائے گی
بیٹھ بالو میں بچے گنگا تیر
فرض کرتے ہیں ریت میں خود گھر
خود تصوّر کو پھر مٹاتے ہیں
وہم کا گھر بنا تھا وہم مٹا
ریگ شد ھرا تھا۔ نے خراب ہوا
راست تو اس زباں سے سنتا ہے
تو جو سمجھا یہ جسم میرا ہے
سر یہ تن سے اگر اڑا دے گا
ریت کا تو نہ کچھ بُرا ہوگا
میری وسعت کو کون پاتا ہے
تاج جوتے کے درمیاں واقع

ضربِ شمشیر سے ابھی دن سے
سادھو آزاد کِھلکِھلا کے ہنسا
عمر بھر میں کبھی نہ بولا تھا
داغ دے مجھ کو! ہے کہاں وہ نار[2]
باد سُو کھا ہی لے! مرے ناقی
قصد میرا جو کر کے آئیگی
گھر بناتے ہیں شاد یا دِلگیر
یہ رہا گنبد و اِدھر ہے در
خانہ اپنا وہ آپ ڈھاتے ہیں
بالو تھا بعد میں جو پہلے تھا
فرض پیدا ہوا تھا خود بگڑا
پر پڑا آپ جال بُنتا ہے
فرض تیرا ہے۔ فرض تیرا ہے
فرض اپنے ہی کو گرا دے گا
خانہ تیرا خراب ہی ہوگا
مجھ میں ارض و سما سماتا ہے
میں نہیں ہوں نہ تو ہے جاں! واقع

(۱) جھوٹ (۲) آگ

اتنا تھوڑا نہیں حدود اربعہ
اپنی ہتک یہ کیوں کری تم نے
کیوں تنک کر دیا ہے آتم کو
خود تو مغلوب تم غضب کے ہو
غصہ میرا غلام۔ تم اس کے
گر پڑی شہ کے ہاتھ سے شمشیر
کیا عجب! یہ تو زیر آختہ تیغ
شہ کے غیظ و غضب کو جوں مادر
اور وہ شہ سکندر رومی
پاس اس وقت اپنی عزت[1] کا
لیک شہ کو تھی جسم میں آ کر
قلعہ مضبوط اس کا ایسا تھا
کر سکے کچھ نہ تیر کی بوچھاڑ
اس جگہ غیر آ نہیں سکتا
اس بلندی سے سرفرازی سے
یہ زمیں اور اسکے سب شاہاں

پگڑی جوڑا نہیں حدود اربعہ
بات مانی مری بری تم نے؟
ایک جوہڑ بنایا قلزم کو
شاہ جذبات سے بھی اڑتے ہو
بندۂ بندگاں! رہو نیچ کے
نگہ عارف سے ہو گیا وہ زیر
گر جتا تھا مثال باراں میغ
ناز طفلک کا جانتا تھا گر
بات چھوٹی سے ہو گیا زخمی
ہر دو جانب کو ایک جیسا تھا
شاہ شاہ[2] کا تھا آشنا یں گھر
اونچے سورج سے بھی پرے ہی تھا
خالی جائے بندوق کی بھرمار
یاں سے کوئی بھی جا نہیں سکتا
قلعہ مضبوط شیر غازی سے
تارہ ساں ذرہ ساں کہ نقطہ ساں

(۱) عزت (۲) فقیر

نقطہ موہوم بن ہوئے نابود
ایک واحد ہوں ہست و بانشد بود

اڑ گئے جوں سپاہِ تاریکی
تاب کسکو ہے ایک جھانکی کی

روئے عالم پہ جم گیا سکہ
شاہِ شاہاں ہوں شاہِ شاہاں شہ

اہلِ ہیئت نے بھی پڑھا ہوگا
نقطہ کیا خوب یہ ریاضی کا

جبکہ لاجنب اک ستارے کا
بحث میں ہو حساب یا لیکھا

ہمسفر ساں یہ زمین پیچاں پیچ
ہیچ گنتے ہیں ہیچ مطلق ہیچ

اب کہو ذاتِ بحت[1] کے ہوتے
کیوں نہ اجسام جان کو روتے

(۱) نرگن ۔ بے صفت ؛

## جسم سے بے تعلقی

(۳۸۸)

بادشاہ اک کہیں کو جاتا تھا
اُس طرف سے فقیر آتا تھا

بادشاہ کو گھمنڈ تاج کا تھا
مست کو ذات ہی کے راج کا تھا

مست چلتا تھا چال مستی کی
راہ نہ چھوڑا سلام تک نہ کی

بادشاہ ترش ہو کے یوں بولا
سخت مغرور، شوخ، گستاخا!

بادشاہ ہوں تجھے سزا دونگا
جسم تیرا ابھی جلا دوں گا

رتبہ مولا کبیر عالی جاہ
شاہِ شاہاں فقیر لا پرواہ

جس کا مبداء و قطب آتم تھا
محورِ گفتگو بھی آتم تھا

جسم پائنڈے سے کچھ نہ کرتا تھا
پاس دھک دھک جلے تھی اِک بھٹی

تب مخاطب ہو شاہ سے بولا
مَیں ہوں قرطاس اُس پہ تُو تصویر
نقش دعویٰ کرے تکبر ہے
جسم کے اعتبار ہی سے سہی
قتل کرنے کا قدر ہے تیرا
قتل و دھمکی کا گرم ہے بازار
جاں لینا نہیں ترے بس میں
تُو جلائے گا درد کیا ہوگا
اِس سے بڑھکر سزا تُو کیا دیگا
آگ میں ڈال دے تُو اُس تن کو
دونوں حالت میں مجھکو یکساں ہے
تُم سے بڑھکر تمہارا اپنا آپ
آگ میرا ہی اِک تجلّا ہے
مجھ میں سب جسم بُلبلے سے ہیں

آتما ہی تھا - اُور جھڑتا تھا
ٹانگ اُس میں فقیر نے دھر دی
نقشِ تصویر سیَّہ قرطاسا!
ذاتِ اصلی ہوں - فرض ہے تصویر
کبریائی مری تو اظہر ہے
مَیں ہوں آزاد اس طرح سے بھی
جھڑکنا اختیار ہے میرا
سودا میرا ہے مَیں ہوں خود مختار
تیری تنبیہ ہے مرے بس میں
دیکھ لے پیر پھیل گیا سارا
میرا اِک بال بھی نہ ہو بیٹگا
خواہ شعلوں میں ڈال اُس تن کو
کچھ نہ بگڑا نہ بگڑ سکتا ہے
مَیں ہی تُم ہوں نہ تُم ہو اپنا آپ
رُعب تیرا بھی زور میرا ہے
ایک ٹوٹے گا اور قائم ہیں"

(۱) جسم فقیر - (۲) جسم شاہ ؎

ساؔدھو جب کر رہا تھا یہ تقریر
شہ کا نزول ہو گیا وہیں نخچیر
دست بستہ کھڑا ہُوا آ گے
سائیں! عارف ہیں آپ اللہ کے
ترک دُنیا کی آخرت کی ترک
ترک مولیٰ کی۔ ترک کی بھی ترک
درجہ اول سے آپ تیاگی ہیں
بارے درشن کے ہم بھی بھاگی ہیں

## فقیر کا کلام

(۳۸۹)

قدم بوسی کو شہ جھکا ہی تھا
کلمہ بے ساختہ یہ تب نکلا
اَے شہنشاہ! تم مبارک ہو
تم ہی سب سے بڑے تو تارک ہو
اپنی سمجھے گا قدم بوسی خود
تم ہی تیاگی ہو۔ تم ہی جوگی خود
کچھ نہیں اِس فقیر نے تیاگا
ذات کے راج پاٹ میں جاگا
خاک اوپر سے جب ہٹا بیٹھا
معدنِ بے بہا کو پا بیٹھا
کوڑا کرکٹ اٹھا دیا اُس نے
محل شُنغرا بنا لیا اُس نے
جہل کو تیاگ آپ ہو بیٹھا
ذات تیری طرح نہ کھو بیٹھا
لیک تم نے سوراجیہ چھوڑا ہے
کوڑا رکھا ہے محل چھوڑا ہے
راکھ کو تم عزیز رکھتے ہو
اصل معدن کو تم نہ تکتے ہو
خاک ساری لپیٹ لی تم نے
کیا رمائی بھبھوت ہے تم نے

جُڑ گئے ہو او وِدیا سے آپ
جوگی کیسے جُڑے بلا کے آپ

تُم ہی جوگی ہو میں نہ جوگی ہوں
ذاتِ تنہا ہوں میں وِیوگی ہوں

سُن کے شاہ یہ فقیر کی تقریر
سکتہ غش کر گیا بنا تصویر

(۱) علیحدہ ۔ الگ ×

# گارگی

## (۳۹۰) نظم

جنک راجہ کی حکمرانی میں
اُن بدیہوں کی راجدھانی میں

ننگی پھرتی تھی گارگی لڑکی
نُور چِتون میں تھا جلال بھری

چہرے سے رُعب داب برسے تھا
حُسن کو ماہتاب ترسے تھا

گیان کی اصل ذات کی خُوبی
اُسکے ہر روم سے چمکتی تھی

تک سکے آنکھ بھر کے اُس رُو کو
مارے دہشت کے تاب تھی کسکو؟

پاکبازی کا وُہ مجسّم نُور
شپرہ[۱] چشم کو بھگاتا دُور

اِک دفعہ معرفت کی پتلی پر
کرتی شک تھی نگاہِ عیب نگر[۲]

دفعتہً گارگی یہ بھانپ گئی
جان قالب میں سب کی کانپ گئی

عیب بینوں کا کُفر توڑ دیا
رُوئے اجسام ہیں کو موڑ دیا

(۱) چمگادڑ یعنی جاہل یا اگیانی سے مُراد ہے۔ (۲) عیب دیکھنے والی دِرشٹی ×

گیاں سے پر وہاں یوں کھولا — (نافہ تاتار تھا کہ اگنی تھا)

ہیں وہ خنجر ہوں تیز دم ظالم — لوہا مانے ہیں مہر و مہ انجم

بانیں جاموں میں یا نیاموں میں — چھپ کے بیٹھی ہوں میں خانوں میں

دُور گر پردۂ حیا کر دوں — فتنۂ محشر ابھی بپا کر دوں

شمس کب تاب جھانک کی لائے — چکاچوندی سی آنکھ میں آئے

دیکھ مجھکو فلک کے سب اجرام — مثل شبنم اُڑیں کریں آرام

پھر ایسے یہ دُنیا اُڑ جائے — دیکھنے کی مجھے مُرا پائے

کاش دیکھو مجھے مجھے دیکھو! — ہر سر مُو سے چشم حیرت ہو

ہیں برہنہ کتھی تم نے سمجھا کیوں؟ — خاک اس سمجھ پہ یہ سمجھا کیوں؟

جسم میں ہوں یہ کیسے مان لیا — ہائے کپڑوں کو جان ٹھان لیا

کھُب گیا جسکے دل میں حسن مرا — دنگ سکتے کا ایک عالم تھا

عیاں جب ہو چکی ہو تو چادر — بولو وہ پھر کہاں رہا ناظر

ناظر و نظر آپ خود منظور — وصل کیسے؟ کہاں ہوا مہجور؟

ٹوٹے پڑتا ہے ہائے حسن مرا — پر نہ گاہک کوئی ملا اس کا

خود ہی معشوق آپ عاشق ہوں — نے غلط ہیں تو عشق صادق ہوں

تارے کب روشنی سے نیارے ہیں — تم ہمارے ہو ہم تمہارے ہیں

(۱) جُدا علیحدہ - چھوڑا گیا -

کئے عارو ! اینٹھ لے، بگڑ، تن لے
جوشِ غصہ نکال لے دِل سے
سخت کہدے کہ سُست ہی کہہ لے
طاقتِ طیش آزما تو لے

مجھے بھی اِن تری باتوں سے روک تھام نہیں
جگر میں دھام نہ کرلوں تو رام نام نہیں

(۱) دشمن

## گارگی سے دو دو باتیں

(۲۷۱) نظم

رام بھی ایک بات جڑتا ہے
خنجرِ تیز دم سے لڑتا ہے
حُسن کی بھر - غیرت خوبی !
اِک نظر ہو ذری اِدھر تو بھی
مانا دیدوں میں ہے تیرے لالی
جوت آنکھوں میں ہے کپِل[1] والی
تبسم کرتی ہے تو ہزاروں کو
کون روکے بھلا انگاروں کو
لیک میں ایک ہوں ہزار[2] نہیں
رام پر تیرا اعتبار نہیں
جھانک آئینے میں دِل کے دیکھ لے
تو ذرا گردن جھکا کر پیکھ[3] لے
قلب کس سے ترا منوّر ہے
جلوہ گر کون اُسکے اندر ہے
چھپ چھپ ہو کے کُٹِل کر بھر کُٹی
ترچھے چِتون نظر کئے ٹیڑھی
کیوں غضب تیر پاس رکھتا ہے
رام بھر کُٹی میں باس رکھتا ہے
چھوڑ دو گھور کر دکھائی آنکھ
رام بیٹھا ہے تیرے داہنی آنکھ

(۱) کپِل رِشی سے مُراد ہے (۲) کثرت - (۳) وچار سے - دیکھ لے +

تلخ[1] کامی سے کسکو دی دشنام[2] — شاہِ رگ اور کنٹھ ہیں ہے رام

چل کرو گر دماغ میں تکرار — رام بیٹھا ہے تیرے دسویں دوار

ہر طرح رام سے گریز نہیں — جُدا آہن سے تیغ تیز نہیں

اے محیطِ کنار ناپیدا — حُسن و خوبی۔ تیری فدا شیدا

بحرِ مواج ہے تلاطم میں — حُسن طوفاں ہے تیرا عالم میں

میں برہنہ نہیں یہ کیوں بولا — سامنے میرے کُفر کیوں تولا ؟

پہنکر آج موج کی چادر — نخرے نخرے ہمیں سے یہ نادر ؟

میں برہنہ نہیں یہ کیا معنی ! — برقع اوڑھا حباب لایعنی

تنکا بھر۔ کشتی بھر۔ جہاز سہی — کوہ بھر۔ بحر بھر۔ یہ ناز سہی

ہائے تم نے تو کیا ستم ڈھایا — جملہ عالم دروغ وہ آیا

نون آنکھوں میں کر دیا تم نے — جھوٹ سچ کر دکھا دیا تم نے

سنتر پردے سبھی اٹھا دونگا — جھوٹ بولنے کی میں سزا دونگا

نام روپوں کی بو اڑا دونگا — ہو بہو ہو بہو دکھا دونگا

ہائے ! اظہار آج لوں کس سے — رو برو ہو کھڑا بنے کس سے

آپ ہی گار گی ہوں آپ ہوں رام — کچھ نہیں کام رات دن آرام

(۱) غصّہ کی حالت - (۲) گالی

# چاند کی کرتوت

## (۳۹۲) نظم

عجب گھومتے گھومتے رام کو
جولاہے کی تھی پاس اک جھونپڑی
ہُوا چُپکے سے سرسرانے لگی
میں کیا دیکھتا ہوں کہ لڑکی وہیں
کھلا مُنہ ہے بھولے سے مُسکا رہی
اُتر آنکھ سے دل میں داخل ہُوا
کہو تو ارے چاند کیا بات ہے؟
پڑا عکس ہے تیرا تالاب پر
دیا عالموں کو نہ جس راز کو
ریاضی کا ماہر نہ جو پا سکا
جولاہے کے گھر میں دیا سب بتا
وہ ننھے سے دل میں یہ آرام کیا؟

ملا ایک تالاب سرِ شام کو
تھی لڑکی وہاں کھیلتی اک پڑی
اُدھر چاندنی دمدمانے لگی
ہے مُبت بن رہی اور ہلتی نہیں
ہے آنکھوں سے کیا چاند کو کھا رہی
دلِ صاف میں چاند سب گھل گیا
یہ کیا کر رہے ہو۔ یہ کیا گھات ہے؟
یہ لڑکی کے دل میں کیا تُو نے گھر
دکھایا نہ جو دُوربیں باز کو
نہ ہیئت سے جو بھید کچھ آ سکا
ارے چاند! کیوں جی! ہُوا تجھکو کیا؟
غریبوں کے گھر میں تیرا کام کیا؟

**نوٹ** مارے خوشی کے قافیہ و ردیف داوزان وغیرہ کو رندانِ آزاد لاپروا سے سابقہ پڑ جائے تو پابندیٔ قانونِ کہن اور قیودِ سخن کا نجات پانا دِقّت ہوتا)

لازم آتا ہے۔ نظم کی زمین پر آنکھیں سیئے عمریں بیت گیئں۔ نظم سے آسمان پر نظر اٹھاؤ۔

## آرسی

نظم (۳۹۴)

دُلہن کو جاں سے بڑھ کر بھاتی ہے آرسی
مکھ صاف چاند کا سا دکھاتی ہے آرسی

ہستی علم غرور کا مظہر تو خوب ہے
ہاں اس سے آب رُو کو سجاتی ہے آرسی

ہم کو بڑی بلا سے یہ لگتی ہے اس لیئے
واحد کو قید دُوئی میں لاتی ہے آرسی

ازبس غنی ہے حسن میں وہ اپنے ماہرو
غیرت ہے اُس کے سامنے آتی ہے آرسی

خُوبی ہے رُوئے خوب میں شیشے میں کچھ نہیں
ہاتھوں میں رُو نمائی کو جاتی ہے آرسی

ظاہر میں بھولی بھالی سی حیراں شکل والے
کیا جھوٹ کو یہ راست بتاتی ہے آرسی

گھٹوں میں ٹکڑہ آئینہ کا ہے حقیر تر
رُتبہ وَلے صفائی میں پانی ہے آرسی
دیکھوں میں یا نہ دیکھوں ہُوں آفتاب رُو
تاہم ہمارے دل کو لُبھاتی ہے آرسی
گنگا سمیر وابر سہی مہر و ماہ سہی
ٹکڑے کا اپنے درس کراتی ہے آرسی
ہے شوقِ دید چہرۂ تاباں کا رام کو
یکسُو دلی ہر آن بناتی ہے آرسی

## صدائے آسمانی

(۳۹۴)

ہائے چیچک نے دائے چیچک نے
کردیا آتا قریب المرگ
چہرہ روشن تھا صاف شیشہ سا
مہر طلعت پہ داغ آن پڑے
ایک رس صاف رُوئے زیبا تھا
ہوگیا پُرشش مال ماتا کا

اِس اِدوبا کے ہائے چیچک سے
قیدِ کثرت میں ہوگیا سفسرگ
ہوگیا داغ داغ یہ کیسا!
تارے سُورج پہ کیسے آن پڑے!
داغِ کثرت کا لگ گیا دھبّا
یعنے باہمن یہ سیتلا کا ہُوا

مرض ایسا بڑھا یہ متعدّی ہند سارے کی خبر اس نے لی
وہ دوا جس سے مرض جائے گا گئو ماتا کے تھن سے آئے گا
پُر ضروری ہے ویکسی نیشن[1] ورنہ مرتی ہے یہ ابھی نیشن[2]
چھوڑ دو تم ذری تعصّب کو ٹیکا لگوائے گا اب سب کو
گائے کے تھن سے الف[3] کی نشتر لا رہی ہے علاج لیجئے کر

شہر ہر اِک میں ہر گلی گھر گھر ٹیکا ادویت کا لگا دینا
بچّے لڑکے بڑے ہوں یا چھوٹے یہ ہدایت بھرا دوا دینا
گر نہ مانیں تو پکڑ کر بازو ٹیکا یہ تین[4] جا لگا دینا
درد بھی ہوگا پیڑ بھی ہوگی ڈر کا نوٹس نہ تم ذرا لینا
شُدّھ تو ہے نِربجنوسی توم″ لوری روتے سمے یہ گا دینا
پھر جو چیچک کے زخم بھر آئیں سِیتلا بھی خدا منا دینا
غیر بینی و غیر دانی کو مار کر پھونک اِک اُڑا دینا

(۱) ماتا کا ٹیکا لگانا (۲) قوم (۳) یہاں رسالۂ الف سے مراد ہے جس کو سوامی جی نے اُن دنوں جاری کیا ہُوا تھا اور جس کے سرورق پر الف کا نشان بمانند نشتر دیا ہُوا تھا۔ (۴) یہاں مُراد تین اجسام یعنی شریر سے ہے۔ جو کارن۔ سُوکشم اور ستھول کہلاتے ہیں ۔

اُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم | اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

پیارے ہندوستاں پھلو پھولو | پودے پودے کو برہم وِدیا دو
یہ ہے وُہ آبِ گنگ مُردم خیز | بُوٹے بُوٹے کو کر جو دے زرریز
بن ہے یا باغ خوب صُورت ہے | سب کو اِس آب کی ضرُورت ہی
روشنی یہ سدا مبارک ہے | جان سب کی ہے یہ مُبارک ہے
سبزہ ہو گُل۔گیاہ۔گندم ہو | روشنی بن تُو ناک ہیں دم ہو

سفلہ پن داس پن کمینہ پن | چھوڑ دے ہند اور جاپان جن
کاشی مکہ جروسلم پیرس | رُوس افریقہ امریکہ فارس
بحر و بر طُولِ بلد و عرضِ بلد | اور مریخ سُرخ و ماہِ زرد
قُطب تارا فلک کے کل انجم | کالے اجرام جو نہ جائیں ہم[1]
یہ جگہ وہ جگہ کہیں ہر جا | وہ جو تھا اور ہے کبھی ہوگا
مُجھ میں سب کچھ ہے سب مجھی میں ہے | میں ہی سب کچھ ہُوں غیرِ من لاشئے

اے شکھرِ[2] سیمتن ہمالہ کی | برہم وِدیا کی تُو ہی ماتا تھی

(۱) مراد بُدھی ہے۔ (۲) چوٹی۔

گود تیری ہری رہے ہردم
مان سُونوں کو یہ بتا دینا
برشا جب دیش میں کرینگے جا
چاکھ بھی لے جو نلج میووں کو
خود بخود اُس سے یہ کہا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

رگرجا پہلُو میں کھیلتی ہردم
اِندر اور برُن کو سُجھا دینا
نلج میں یہ اثر کھپا دینا
نشہ وحدت میں مست فوراً ہو
شک شُبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

اے صبا جا گُلوں کی محفل میں
چونک اُٹھیں جو تیری آہٹ سے
چُپکے سے راز یہ سُنا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

شہر مُردوں کے دل میں بادل ہیں
کان میں اُنکے سرسراہٹ سے
شک شبہہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

بجلی! جاکر جہان پر کوندو
دمک کر پھر یہ تم دکھا دینا
کُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

تیرہ خانوں[1] کو جگمگا تم دو
شک شبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

دوَیت کے کپٹ پاٹ کے بھرم کے
کڑک کر رعد! دو جُھڑا پہ جھٹکے

(۱) اندھیرے گھر دل ۔

گرج کر پھر یہ تم سُنا دینا
گوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
شک شُبہ ایک دم ہٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

جاؤ جگ جگ جیوگی گنگا جی
اُس کے ہر روم میں دھسا دینا
گوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
لے اگر گھونٹ کوئی جل کا پی
شک شُبہ ایک دم ہٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گاؤ ویدوں اپنا مہری گاؤ
اہلِ ٹٹ ہٹ ہو کوئی پنڈت ہو
کھینچ کر کان یہ پڑھا دینا
گوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
جاؤ جیتے رہو سدا جاؤ!
بھگتی تمُہی سدا اکھنڈت ہو
شک شُبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

اہلِ اخبار اپنے پیپرز پر
اہلِ تعلیم مدرّسوں میں تم
ناظرین! ہندؤں کے جلسوں پر
چوک مندر میں ریل میں جاکر
گوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
گوک کیلاش کی چھپا دینا
بچّوں بچّوں کو یہ ہلا دینا
گوک سے سب کے سب جگا دینا
اونچے پنچم کے سُر سے گا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

رشتہ ناطہ قریبی سمدھی سب
شادی جویاں ہوں ہیچ دنیا ہیں
چوٹ نقارے پر لگا دینا
گوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم

شادی جلسے پہ ہوں اکھٹے جب
بھول بیٹھے ہوں یہ کہ ہوں کیا ہیں
شک شبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

(۲)

جانِ من وقتِ نزع والد کو
تتو مسی پھونک کان ہیں دینا
بیٹھ پہلو ہیں با ادب یہ گوک
حل آنسو ہیں کر کے پھر اسکو
گوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم

پاٹھ گیتا کا یہ سنا دینا
تو خدائی کا دم لگا دینا
آہ ہیں خوب بس لپسا لیتا
سینہ پر باپ کے گرا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

(۳)

موت پر یہ سبق سنا دینا
لا دھڑک سنکھ یہ بجا دینا
گوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم

ماتمی مردہ دل جلا دینا
شک شبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

(۴)

مرنے لڑنے کو فوج جاتی ہو
مثل ارجن کے دل بڑھا دینا

سامنے موت نظر آتی ہو
مارو باجے ہیں گیت گا دینا

کوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گھڑکی تم کو جو دے کبھی ناصح
تم نے ہرگز بھی چھوڑنا مت رحم
دھمکی گالی گلوچ اور آن بن
پیارے! خود تو ہے تو ہی ہے دشمن
رمز آنکھوں سے یہ بتا دینا
ہاتھ میں ہاتھ پھر ملا دینا
کوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گر عدالت میں تم کو لیجائیں
عیسیٰ سقراط تم کو ٹھہرائیں
تم تو خود منبع مجسّم ہو
دعوےٰ عرضی قصور کیسے ہو؟
چیف جسٹس کا دل ہلا دینا
ہاں گلا پھاڑ کر یہ گا دینا
کوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

نیز مقتل میں خوش کھڑے ہو کر
حاضرین کے دلوں میں گھر کر کر
انگلیاں اٹھ رہی ہوں چاروں طرف
ہر کوئی رکھ رہا ہو تم پر حرف
قاتلوں کا بھرم مٹا دینا
غیر فانی ہوں میں دکھا دینا
کاٹنا جلنے کو سر جھکا دینا
نعرہ سے گونج اک اٹھا دینا
شک شبہ ایک دم مٹا دینا
کوک کیلاش سے اٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

# مایا

## اور اُسکی حقیقت (شام)

(۳۹۵)

گنگا کی ٹھنڈی چھاتی سے آتی ہے خوش ہوا
ہے بھینے بھینے باغ کا سانس اس میں رل رہا
گنگا کے روم روم میں رچنے لگا وہ بحر
آیا جوار زور کا لہروں پہ لے کے لہر
دیکھو تو کیسے شوق سے آتے جہاز ہیں
مارے خوشی کے سیٹی بجاتے جہاز ہیں
شادی زمیں کی اُیلو! فلک سے ہُوئی ہُوئی
وہ سائباں قنات ہے جب ہی تنی ہُوئی
دُولھا کے سر پہ تاروں کا سہرا کھِلا کھِلا
دُلہن کے برقِ دِل نے چراغاں کھِلا دیا

## (۳۹۶) مقام۔ ڈائڈن گارڈن۔ کلکتہ

ہے کیا سہانا باغ ہیں میدان دل کشا
اور حاشیہ ہے بنچوں کا سبزہ پہ واہ وا
مجمع ہجوم لوگوں کا بھر کر لگا ہے یہ
میدان آدمی سے لبالب بھرا ہے یہ
بنچوں پہ بعض بیٹھے ہیں اکثر ہیں خوش کھڑے
بانکے جوان باغ میں ہیں ٹہلتے پڑے
میداں کے پار سڑک پہ ہے بگھیوں کی بھیڑ
گھوڑوں کی سرکشی ہے لگا مونکی دے پنیڑ
شوقین کلکتہ کے ہیں موجود سب یہاں
ہر رنگ ڈھنگ وضع کے ملتے ہیں سب یہاں

## (۳۹۷) کام

ہم سب کو دیکھتے ہیں پر یہ دیکھئے کہاں
آنکھیں تنی ہوئی ہیں کیا پیر کیا جواں
مرکز ہے سب نگاہوں کا اُجلا چبوترہ
خوش بینڈ باجہ جس میں ہے گوروں کا بج رہا
گانے چھلا چھلا کے ہیں وہ گائیں گوریاں
کیا روشنی ہیں سُرخ دمکتی ہیں کرتیاں

اَے لوگوں تمکو کیا ہے جو ہِلتے ذرا نہیں
کیا تم نے لال کرتی کو دیکھا کبھی نہیں

## (۳۹۸) پردہ

اسرار اس میں کیا ہے کرو غور تو سہی
اِس ٹکٹکی میں کیا ہے کرو غور تو سہی
گوروں کی کُرتیوں کو ہیں گو ٹک رہے ضرور
لیکن نظر سے کُرتیاں گورے تو سب ہیں دُور
لہرا رہا ہے پردہ سا سب کی نِگاہ پر
اِس پردہ سے پردئی ہے ہر ایک کی نظر
یہ پردہ تن رہا ہے عجب ٹھاٹھ باٹھ کا
جِس میں زمیں ۔ زمان و مکاں ہے سما رہا
پردہ بِلا ہے چھید۔ کہ سیون کہیں نہیں
لیکن مٹائی پوچھو تو اصلا نہیں نہیں
پردہ سِتم ہے سِحر کے نقش و نگار ہیں
ہر آنکھ کے لئے یاں علحدہ ہی کار ہیں
سب سامعیں کے سامنے پردہ ہے یہ پڑا
ہر ایک کی نگاہ میں نقشہ بنا دیا

پردوں سے راگ کے ہے یہ پردہ عجب پڑا
گندھرپ شہر کا ہے کہ معراج کا مزا
جادو ہے پیا[1] تو ٹرزم ہے پردہ شراب ہے
کیا ہیچ ہے رنگ ڈھنگ یہ سب نقشِ آب ہے
رہئے تو یار پردے میں۔ دیکھیں تو کیفیت
آنکھیں سلی ہیں پردہ سے کیوں؟ کیا ہے ماہیت
دیدوں میں اور رنگوں میں کیا ہے مناسبت

(۱) ایک باجہ کا نام ہے

## (۳۹۹) بیاہ

وُہ نو جواں کے رُو برو نوری لباس ہیں
دُلہن کھلی ہے پھول سی پھولوں کی باس ہیں
شادی کے راگ رنگ ہیں باجہ بدل گیا
آلیو! برات بیٹھی ہے جلسہ بدل گیا
دُلہن کا رنگ ہو بہو گویا گلاب ہے
اور چشمِ نیم مست سے جھڑتا شراب ہے
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۰) یونیورسٹی کانووکیشن

عینک لگائے لڑکے کو وہ اُس ہی پردہ پر
ہرکارہ دوڑتا ہُوا کیا لایا ہے خبر
لیتے ہی "تار" ہاتھ میں لڑکا اُچھل پڑا
"مَیں پاس ہو گیا ہُوں۔ لو مَیں پاس ہو گیا"
بی اے کے امتحان میں بڑھ کر رہا ہُوں مَیں
اِنگلش میں اور حساب میں اوّل رہا ہُوں مَیں"
ہے چانسلر سے جلسہ میں انعام پا رہا
اور فیلو صاحباں سے ہے اکرام پا رہا
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۱) بچہ پیدا ہُوا

وہ دیکھنا کسی کے لئے اِس ہی پردہ پر
پُوری ہُوئی ہے آرزو پیدا ہُوا پِسر
منگل ہے شادیانہ ہے خُوشیاں منا رہا
دروازے پر ہے بھاٹ کھڑا گیت گا رہا

ننّھا ہے گول مول کہ اِک کنول پھول ہے
نازک ہے لال لال اچنبھا اُمول ہے
اب تو بہو کی چاندی ہے گھر گھر ہیں بن گئی
ساس بھی جو رُوٹھی تھی تو آج من گئی
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۲) نیشنل کانگرس

وہ دیکھنا! کسی کے لیئے اِس ہی پردہ پہ
منڈپ ہے کانگرس کا۔ غضب دھوم کرّ و فر
لیکچر وہ دے رہا ہے دُھواں دھار سحر کار
جو چیر شک و شبہ کو ہے جاتا جگر کے پار
ہک و دک سکوت میں ہیں پڑے حاضریں تمام
ہر دیدہ شعلہ بار ہے ابجلی ہے خاص و عام
وہ تالیوں کی گونج میں یک دِل ہوئے تمام
وہ موتیوں سے آنکھ کا چھلکے پڑا ہے جام
گو آن! آن! ابکتے ہیں سب اہلِ زندگی

ہڈی سے خوں سے لکھیں گے "تاریخ ہند کی

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

اِس پردہ پہ ہے ٹھیکہ ہیں اِک لاکھ کی بچت
اِس پردہ پہ ہے سیٹھ کو دو لاکھ کی بچت
اِس پردہ پہ ہے سِنگھ جواں خُوب لڑ رہا
تنہا ہے ایک فوج سے کیا ڈٹ کے اڑ رہا
اِس پردہ پر جہاز ہیں آتے خوشی خوشی
مقصد مُرادِ دل کی ہیں لاتے خوشی خوشی
اِس پردے پر ترّقی ہے رُتبہ بڑھا بڑھا
یکدم ہے میرے یار کا درجہ چڑھا چڑھا
اِس پردے پر ہیں سیر و تماشے جہان کے
اِس پردے پر ہیں نقشے بہشت و جِنان کے
بچھڑے ہُوئے ملے ہیں ۔ مُردے بھی اُٹھ کھڑے ہیں

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہوں دلخواہ تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۳) سلطنت حقیقی ابدھوت

واہ! کیا ہی پیارا نقشہ ہے! آنکھوں کا پھل مِلا!
اُس سوہنے نوجوان کا جینا سپھل ہُوا
محل اُس کا جس کی چھت پہ ہیں ہیرے جڑے ہوئے
قوسِ قزح و ابر کے پردے تنے ہوئے
مسند بلند تخت ہے پربت ہرا بھرا
اور شجرِ دیودار کا ہے چنور جھولتا
نغمے سُریلے اوم کے ہیں اُس سے آ رہے
ندیاں پرندے باد ہیں وہ! سُر مِلا رہے
بیہوش و حِس ہے گرچہ پڑا کھال کی طرح
دُنیا ہے اُس کے پیر کو فٹ بال کی طرح
کیسی یہ سلطنت ہے عدو کا نشاں نہیں!
جس جا نہ راج میرا ہو ایسا مکاں نہیں
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہوں دلخواہ تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۴۰۴) مایا سروپ

مایا کا پردا پھیلا ہے کیا رنگ رنگ میں
اور کیا ہی پھڑ پھڑاتا ہے ہر آب و رنگ میں

اِس پردہ پر ہیں جھیل۔ جزیرے۔ خلیج و بحر
اس پردے پر ہیں کوہ و بیابان دیار و شہر
سب پیر سب جوان اِسی پردے پر تو ہیں
باشندے اور مکان اسی پردے پر تو ہیں
پیغمبر اور کتاب اِسی پردہ پر تو ہیں
سب خاک و آسمان اِسی پردہ پر ہیں
پیل۔ اسپ اور غلام اسی پردے پر تو ہیں
شاہوں کے شاہنشاہ اسی پردہ پر تو ہیں
کیا جھلملاتا پردہ ہے یہ عنکبوت کا
دے ہے خیال (اُگلا ہوا) کام سوت کا

## (۳۰۵) نقوش و نگار اور پردہ ایک ہیں

یہ دو نہیں ہیں۔ ایک ہیں پردہ کہو کہ نقش
نقش و نگار پردہ ہیں۔ پردہ ہی تو ہے نقش
یہ استعارہ تھا کہ وہ "مایا کے روپ" ہیں
"مایا کہو" کہ یوں کہو یہ "نام روپ" ہیں
"اِسم و شکل" ہی "مایا" ہیں "مایا" ہے اسم و شکل

ہم معنی "مایا" کے ہیں یہ سب رنگ روپ شکل

**نوٹ**:۔ انگلینڈ ہر باشندے سے اُمید رکھتی ہے کہ وہ اپنا فرض (ڈیوٹی) پورا پورا ادا کرے۔ اس قسم کے فقرات، ظاہراً انگلینڈ کو باشندگان سے جدا جتلاتے ہیں۔لیکن فی الواقعہ انگلینڈ کوئی علیحدہ ہستی نہیں ہے جو کہ باشندگانِ انگلستان پر حکمرانی کر رہی ہو۔ باشندگانِ انگلینڈ ہی بہ ہیئت مجموعی انگلینڈ سے نامزد ہیں۔ نقطوں کا مجموعہ ہی بہ ہیئت کُلی خط کہلاتا ہے۔ خطوں ہی کا حاصل بہ ہیئت مجموعی سطح نام پاتا ہے۔ سطحوں کا تہ بر تہ ہجوم ہی جسم کہا جاتا ہے۔ اسی طرح سامعین کے تصوّرات کا ہجوم ہی یہاں پردہ کہا گیا ہے۔ اور انسانوں کے اوہام جزوی (اودّیا) ہی ملکر بہ ہیئت کُلی (سمشٹھی) مایا کہلاتے ہیں۔ مایا آپکے اوہام و خیاں سے علیحدہ کوئی طاقت نہیں ×

یہ تصورات کا پردہ سامعین و بینڈ باجہ کے بیچ میں حائل ہو رہا ہے۔ نیز سامعین اور بینڈ باجہ کی بدولت قائم ہے۔ جو لوگ علمِ موسیقی میں ماہر ہیں۔ اور اِس پردے کے پار دیکھتے ہیں۔ وہ راگ کے اُکسائے ہوئے خیال میں غلطاں نہیں رہتے۔ بلکہ خود راگ کو سمجھتے اور اُس کا حظ اُٹھاتے ہیں۔ اسی طرح عام لوگ تو مایا (یعنی رنگ روپ نام شکل) میں اُلجھے رہتے ہیں۔ لیکن گیان وان (اہلِ حقیقت) اسماء و اشکال کے گورکھ دھندے کو کاٹ وہم و فرض کے پار سُرورِ مطلق ذاتِ باری کا دیدار کرتا ہے ×

## (۴۰۶) فلسفہ

پردہ کھڑا ہے مایہ کا یہ کس مقام پر؟
ہے یہ سرُو[1] پر کہ حواسِ عوام پر؟
ہے بھی کہیں کہ مبنی[2] ہے یہ وہم خام پر
کیا سچ ہے استادہ[3] ہے یہ میرے رام پر؟

(۱) عیب کے اُوپر (۲) سہارا لئے ہُوئے (۳) کھڑا۔یعنی سہارا لئے ہُوئے ہے ٭

## (۴۰۷) محلِ پردہ (درشٹانت)

ہے اِس طرف تو شور سرود و سماع کا
اور اُس طرف ہے شور شُنیدن کی چاہ کا
اِن دونوں طاقتوں کا وہ ٹکرانا دیکھئے
پُر زور و شور لہروں کا چکرانا دیکھئے!
لہریں ملیں ہٹیں۔ ایلو پیدا ہُوئے حباب
یہ بُلبُلے ہی بُرقع ہیں پردہ بہ رُوئے آب
موجوں ہی کا مقابلہ پردہ کا ہے محل
موجیں ہیں آب کہتے نہیں کیوں محل ہے جل؟
ہاں یہ تو راست ہے کہ سرود اور سامعیں

دونوں ملے ملے ہیں وُہ جل رُوپ رام میں
اور رام ہی میں پردہ ہے نقش و نگار میں
یہ سب اُسی کی لہروں کے موجوں کے کار ہیں

## (۴۰۸) احساسِ عام (درشٹانت)

محسُوس کرنے والی ادھر سے آئی لہر
محسُوس ہونے والی اُدھر سے آئی لہر
دونوں کے عقدِ شادی سے پیدا ہوئے حُباب
یعنی نمُود "شے" ہوئی پانی[1] میں جھٹ شتاب
لہریں بھی اور بُلبلے سب ایک آب ہیں
اِن سب میں رام[2] آپ ہی رمتے جناب ہیں
مایا تمام اِس کی ہے ہر فعل و قول میں
مفعُول۔ فعل و فاعل ہر ڈیل و ڈول میں
آبشاروں اور فواروں کی پھاروں کی بہار
چشمہ ساروں سبزہ زاروں گلعزاروں کی بہار
بحر و دریا کے جھکولے اور صبا کا خوش خرام

(۱) بحرِ حقیقت۔ (۲) جل رُوپ ۱۲

مجھ میں متصور ہیں یہ سب۔ "اوم" میں جیسے کلام
پسر کر لیتا ہوں جگ میں صبح میں اور شام میں
چاندنی ہیں، روشنی ہیں۔ کرشن ہیں اور رام ہیں

## (۴۰۹) رام مُبّرا

یہ تو سب راست ہے ولے از روئے ذات بھی
دیکھو تو پیدا نقش وغیرہ نہ تھے کبھی
ہے موج ہی میں ردّ و بدل جس کے باوجود
قائم ہے جُوں کا تُوں سدا ایک آب کا وجود
از اعتبارِ ذات یہ کہنا پڑا ہے آب
پیدا ہی کب ہوئے تھے یہ امواج اور حباب
از رُوئے رام پُوچھو تو پھر وہ نگار و نقش
مایا وغیرہ کا کہیں نام و نشان و نقش
حرکت۔ سکون اور تغیّر کا کام کیا؟
نطق و زُباں کو دخل صفاتوں کا نام کیا
اقبال کہاں۔ ادبار کہاں۔ یاں بیشی کمی کو بار کہاں؟
یاں پُن کہاں اور پاپ کہاں اور مجھ میں جیت اور ہار کہاں

اقرار کہاں انکار کہاں۔ تکرار کہاں اصرار کہاں
محسوس حواس احسان کہاں۔ خاک و آب و باد و نار کہاں
سب مرکز مرکز ہے۔ انتظار کہاں پرکار کہاں

## (۱۰۳) نتیجہ

غلطاں ہے محیط بے پایاں یاں وار کہاں اور پار کہاں
گنگا ہے کہاں اور باغ کہاں صلح کہاں پیکار کہاں؟
یاں نام کہاں اور روپ کہاں۔ اخفا کہاں اظہار کہاں
نہیں ایک جہاں دو چار کہاں۔ اور مجھ میں سوچ بچار کہاں؟
ماں باپ کہاں استاد کہاں؟ گورو چیلے کا یاں کار کہاں؟
احسان کہاں آزار کہاں؟ یاں خادم اور سردار کہاں؟
نہ زماں نہ مکاں کا کبھی تھا نشاں۔ علت معلول اذکار کہاں؟
نہیں زیر و زبر پیس و پیش کہاں؟ تقطیع اور شعر اشعار کہاں؟
اک نور ہی نور ہوں شعلہ فشاں
گلزار کہاں اور خار کہاں؟
لیکچر تقریر اپدیش کہاں۔ تحریر کہاں پرچار کہاں؟
تپ دان اور گیان اور دھیان کہاں؟ دل ہے بس سینہ فگار کہاں؟

نہیں شیخی شوخی عار کہاں۔ سر ٹوپی یا دستار کہاں ؟
نہیں بولی طعنہ دھمکی یاں۔ سوفار کہاں اور دار کہاں ؟
اِک مَیں ہی مَیں ہی مَیں ہی ہُوں
شئے غیر کا دار و مدار کہاں
آلایشِ قید و نجات کہاں ؟ اوہام رسن اور مار کہاں
گھر بار کہاں کہسار کہاں میدان کہاں اور غار کہاں ؟
مہ انجم فرش اور عرش کہاں ؟ یاں خواب کہاں بیدار کہاں
جب غیر نہیں ڈر خوف کہاں اُمید سے حالتِ زار کہاں ؟
مَیں اِک طوفانِ وحدت ہُوں۔ کہو! مجھ میں استفسار کہاں ؟
اِک مَیں ہی مَیں ہی مَیں ہی ہُوں
ہاں بندے اور سرکار کہاں ؟

## دُنیا کی حقیقت (۱۱۴)

(۱) بیشک آتی نظر ہے دُنیا پر
ہاں جگت ہے ثبوت دیجے گا
کیا ہیں ؟ یہ کس طرح ہُوئے موجود
ماہ و ماہی و شاہ زریں تاج
اِک نگہ پر ہے سب کی ہستی وجود
اِندریوں پر یقین نہ کیجے گا
ہے کہاں آپ ہی نہ دیکھیں گر
اپنی ہستی کو ہیں ترے محتاج

برق موجود ہے سبھی شئے میں | گو حواسوں کے ہو نہ حلقے میں
وقتِ اظہار برق شوخی باز | خود ہی مثبت ہے خود ہی منفی ناز
تیری مایا ہے برق وش چنچل | یاروں آگے کہاں چلے چھل بل
تُوں اِدھر دیکھتا ہے آنکھ اُٹھا | تُوں اُدھر بن گیا کہ و صحرا
(۲) خواب میں ہے خیال کی وہ شان | جُزوی کُلی ہے "ایک میں" یہ جہان
"میں" ہوں اِک مردِ شانِ جُزوی ہی | مجملہ عالم" یہ شانِ کُلی ہے
خواب پُختہ شُدہ ہے بیداری | جاگ، ساری تری ہے گلکاری
تُو ہی شاہد بنا ہے تُو مشہود | شان تیری ہے آسمانِ کبود
خواب تیرا خیال تیرا ہے | جو زمین و زماں نے گھیرا ہے
جلوہ تیرا یہ انبساطی ہے | بیچ مایا ہی پھیل جاتی ہے
کیا یہ دُنیا خیال مات ہے | کیا یہ سچ مچ خیالِ خاطر ہے
گر تجھے اِس میں شک نظر آوے | کُچھ بھی بن خیال کے دکھا تو دے

من بِرتی (خیال) کے پُھرنے بغیر کوئی بھی شئے محسوس نہیں ہو سکتی

ہاں یہ خواب و خیالِ مایا ہے | "ایک" کثرت میں آسمایا ہے
مرنا جینا یہ آنا جانا سب | ٹھیرنا چلنا پھرنا گانا سب
سب یہ کرتوت جان مایا کی | مہرِ تاباں کی ایک چھایا کی

(۱) وشیشٹی (۲) سمشٹی (۳) نیلا آسمان (۴) اگیان مایا کی کشیپ شکتی کا پھیلاؤ (۵) من کا خیال (۶) شرح

پُر ضیا[1] آفتاب روشن رائے
ساکھشی[2] سُورج کہیں نہ ہلتا ہے
چھوٹی بُوندوں پہ نُور سُورج کا
شیش منار میں شمع جو رکھا
فتنہ گر آئینہ ہیں چشم نگار
یہ اودیا میں جو پڑا آبھاس[3]
یُوں جو سنسرگ سے ہُوا ادھیاس[5]
مایا آئینہ کیسی غور سنار ہے
کچھ نہیں کام رات دِن آرام
کیوں جی جب آپ ہی کی مایا ہے
ایچ دُنیا کے واسطے پھر کیوں
کھٹکا کیسا جھجک خطر کیا ہے؟
بادشاہ کا بُرا جو چاہتا ہے
دیکھئے گا حقیقی شاہنشاہ
تیری نس میں رگوں میں ناڑوں میں

گنگ لہروں پہ ناچتا ہے آئے
آب بہتا ہے یُوں وہ پھرتا ہے
کیا دھنش بن گیا ہے اچرج سا
کیا سما ہو گیا چراغاں کا
جھوٹ ہے گو ہے یار سے دو چار
برہم کہلایا اِس سے جیو اور داس[4]
تانی یکتا کا لا بٹھایا پاس
مظہر رام سچد آنند ہے
کام کرتا ہے پھر بھی سب میں رام
دِل پہ اندوہ[6] کیوں یہ چھایا ہے
بھائی بھائی سے تیرہ خاطر[7] ہوں
بیم و اُمید کیسی ڈر کیا ہے؟
سخت جُرمِ کبیرہ کرتا ہے
راج جس کا ہے کاہ سے تا ماہ
اہل[8] سوداگری ہیں راہوں میں

(۱) روشنی سے معمور (۲) شاہد (۳) عکس (۴) بندہ۔ غلام (۵) اظہار بالنسبت (۶) غم و افسوس (۷) رنجیدہ دل۔ ترش رُو (۸) مراد خون۔ دم۔ وغیرہ ✤

جس کا عہدِ حکومتِ برکت
چین دے سر ہیں عقل کو حرکت

ایسا سلطانِ عظیم عالی جاہ
تیرا ہی آتما ہے جائے پناہ

ایسے سلطاں سے جو ہُوا غافل
ہائے خود کُش ہے شاہ کُش قاتل

کیوں جی کچھ شرم و عار بھی ہے تمہیں
کیوں یہ کنگلوں سے دانت نِکلے ہیں

رنگینا کیوں؟ کمر یہ ٹوٹی کیوں؟
وائے قسمت تمہاری پھوٹی کیوں؟

دِسنی کے گلے چھُری کیوں ہے؟
حق ہی جیتے گاست کی ہے جے

کیوں غلامی قبول کی تم نے
دَر بدر خوار بھیک لی تم نے

تھی بیر لیلا رچی انوکھے ڈھب
کھیل میں بھول کیوں گئے منصب

تاجِ نوری کو سر سے پھینک دیا
ٹوکرا رنج و غم کا سر پہ لیا

اب جلال و جمالِ ذات سنبھال
اٹھو یشب ساں ہوں سب بیٹے پامال

نیرِ اعظم ہو تم تو نور افگن
خدمتِ مایا میں نہ ڈھونڈو دھن

وہم کا تار آسِتین سے کھول
مت پھر و مارے مارے ڈانوا ڈول

## (۴۱۲) ذاتِ باری

لیک مایا یہ آگئی کیونکر؟
روئے عالم پہ چھاگئی کیونکر

ذاتِ واحد کو کیوں شریک لگی؟
بے بدل حسن کو یہ لیک لگی

(۵) جذبات ⁂

بدر کو گہن[1] یہ لگا کیسے؟ | ایسا ظلّ[2] زمیں پڑا کیسے

## جواب (۴۱۳)

(۱) اے زمیں دوز چشمِ دنیا بیں | تو ہی خود ہے بنی خسوف یہیں
چاند راہو نے جا نہ پکڑا ہے | وہم تیرے نے تجھکو جکڑا ہے
ذاتِ واحد سدا ہے جوں کی توں | اُس میں ردّ و بدل ہے یاں نہ یوں
دائیں بائیں ادھر ادھر ہر سُو | آپ ہی آپ ایک رس ہے وہ ہُو
این و آن چوں چگوں چنین و چناں | لوٹ آتے ہیں واں سے ہو حیراں
برتر از فہم و عقل و ہوش و گماں | لامکاں لازماں فشاں امکاں

(۲) روئے خورشید پر نقاب نہیں | دو پہر کو کوئی حجاب نہیں
آب حائل نہیں سحاب نہیں | دیکھنے کو کسی کی تاب نہیں
موجزن ہو رہی ہے عُریانی | بس یہ پردہ ہے طُرّہ حیرانی

(۳) جوں رسن میں پدید صورتِ مار | مجھ میں مایا نمود ہے طُومار
یہ سراپا ادھیاس[3] ہے اظہار | جان مجھ کو رہے نہ یہ پندار
اور سنسرگ[4] کو جو مانا تھا | تب تلک ہی تھا جب نہ جانا تھا
مارِ موہوم[5] میں موٹائی طُول | تو وہی ہے جو تھی رسن میں مُول
یہ حقیقی رسن کا طُول و عرض | مارِ موہوم میں ہوا یا فرض

(۱) گرہن (۲) زمین کا سایہ یعنی راہو (۳) اظہار بالماہیت (۴) اظہار بالنسبت (۵) فرضی و وہمی سانپ

اِس طرح گرچہ مایا متھیا ہے
دُور رہتے ہیں مارے وحشت کے
پر جو آکر قریب تر دیکھا
ماہیت پر نگاہ گر ڈالو
کیسی مایا کہاں ہُوا سنسرگ
کال وستو کا دیش کا مجھ میں
کون طالب ہُوا تھا مُرشد کون؟
کِسکو سُنتے شکوک اُٹھے تھے
ہستی و نیستی نہیں دونوں
کیا غلامی کہاں کی شاہی ہے
ہیں کہاں تو کہاں صغیر و کبیر
کِسکی وحدت اور اُس میں کثرت کیا
کسکی تشبیہ اور مشبّہ کیا؟
کیسی گنگا یہاں پہ رام کہاں؟
کب کِھلی چاندنی ہے خُوب کہاں؟
کب رسن تھا یہاں پہ مار نہیں
عکس اِس جا نہیں ہے عین نہیں

اِس میں سنسرگ ست ہی کا ہے
ناگنی کالی سے سبھی ہٹ کے
بے خطر ہو گئے مِٹا کھٹکا
اصلِ ہستی کو خُوب سنبھالو
کب تھی پیدائیش و کہاں ہے مرگ
نام ہوگا نہ ہے ہُوا مجھ میں
کس نے اُپدیش کر پڑھایا کون؟
کب دلائل سے حل پھر طے ہُوئے
رُستگاری و قید کیونکر ہوں
عالی جاہی کہاں تباہی ہے
کس کا صیّاد دام و دانہ اسیر
کیا خدائی وہاں عبادت کیا؟
جہل کیا اور عِلم ہو کیسا؟
ذاتِ مُطلق میں میری نام کہاں؟
رات کیسی ہو آفتاب کہاں؟
کوئی دشمن ہُوا نہ یار نہیں
نُقطہ پیدا نہیں ہے غَین نہیں

کب جُدا ٹھنے؟ نہ پائی بینائی
کچھ بیاں کیجئے گا حالِ ذات
کب کنواری کے فہم میں آوے
دسپنا پکڑتا ہے اشیا کو
عقل بدّھی حواس من سارے
آتما عقل بدھ من سب کو
دُنیوی شے پہ عقل کا بس ہے
عقل سے برہم چاہو پہچانا
غیر ممکن۔ محال ہی تو ہے
نُطق! مشہور ہے تو کار آرا
نُطق نے زور جان تک مارا
آنکھ خانے سے اپنے باہر آ
چھان مارا جہان کو سارا
اے زُباں موم تجھ سے ہی خارا
اپنا سب کچھ زبان نے وارا
خون روتا قلم ہے بیچارا
اے قلم! نُطق! اے زباں دیدہ!

خود خدائی ہے بل بے رعنائی
ہائے کہنے میں آئے کیونکر بات
لذتِ وصل کون بتلا دے
کیسے پکڑے جو انگلی قابض ہو
مثل چمٹا ہیں دُنیا انگارے
قابو رکھتا ہے ہاتھ چمٹے کو
آگے مجھ آتما کے خود خس ہے
ہاتھ چمٹے کے بیچ میں لانا
دم جو مارے مجال کسکو ہے
رام تک پہنچنے کا ہے یارا؟
گر پڑا آخرش تھکا ہارا
ڈھونڈ بیٹھی ہے باغ بن صحرا
کیسے دیکھے گا آنکھ کا تارا
کچھ بتادے کہاں پہ ہے دارا
چڑھ گیا اڑ گیا وہ لے پارا
لکھتے لکھتے غریب میں ہارا
جستجو میں مرو ہے نستارا

آنکھ کی آنکھ جان کی ہے جان
نُطق کا نُطق پران کا ہے پران

کَون دیکھے یہاں دِکھائے کَون
کَون سمجھے یہاں سُنائے کَون

لدگیا عقل و ہوش بنجارا
اوس سماں کر سکا نہ نظارا

رام بیٹھا نہیں، نہیں کھارا
رام خود پیار ہے نہیں پیارا

رام ہلکا نہیں، نہیں بھارا
رام ہِلتا نہیں۔ نہیں رشیارا

کھنڈ ٹکڑا نہیں، نہیں کیارا
خیالِ تقسیم پر چلا آرا

رام ہے تیغِ تیز کی دھارا
کھیل لے جان پر تو آئے پارا

اُس کو عادل رحیم ٹھہرانا
اُس سے دُنیا میں بہتری چاہنا

خواہشوں کا دِلوں میں بھر لانا
اُن کے بر آنے کی دُعا گانا

مطلبی یار اُس کا بن جانا
چل پرے ہٹ نہیں وہ انجانا

رام جاروب کش نہیں تیرا
سر سے گُزرو وصال ہو میرا

خواہشوں کو جگر سے دھو ڈالو
ہوسِ دُنیا کو دِل سے رو ڈالو

آرزُو کو جلا کے خاک کرو
لذّتوں کو مِٹا کے پاک کرو

بھکے پھرنا بھٹک بھٹک باطل
چھوڑ کر ہو جیئے ابھی کامل

تُو تو معبود ہے زمانے کا
دیوتاؤں کا دیو تُو ہی تھا

اہلِ اسلام ہندو عیسائی
گرجا مندر مسیت۔ دو ہائی

دے کے دوہائی رام کہتا ہے
تُو ہی تو رام گاڈ مَولا ہے

سب مذاہب میں سب کے معبد میں — پوجا تیری ہے نیک ہیں بد ہیں
اَے سدا مست راج متوالا! — رُتبہ اوصاف سے ترا بالا
اَے سدا مست لال متوالا! — اپنی مہما میں موج کر بالا
ایک میوادوِتیہ تیری ذات — وحدہٗ لا شریک میری ذات
پاس تیرے پھڑک لے غیریّت — غیر ممکن ہے بل بے محویّت
ایک ہی ایک۔ آپ ہی ہوں آپ — رام ہی رام۔ کس کی مالا جاپ

## (۱۴۱) آدمی کیا ہے؟

(۱) دانہ خشخش کا ایک بویا تھا — بابا آدم نے ابتدا میں لا
ایک دانہ میں زور یہ دیکھا — بڑھ گیا اِس قدر نہیں لیکھا
اِس قدر بڑھ گیا پُھلا پھیلا — جمع کرنے کو نہ مِلا تھیلا
کُٹھلے کٹھلی بھرے ہوئے بھرپور — بنئے سوداگروں کے کوٹھے پُور
ایک دانہ حقیر چھوٹا سا — اپنی طاقت میں کیا بلا نِکلا
آج بونے کو دانہ لاتے ہیں — اُسکی طاقت بھی آزماتے ہیں
یہ بھی خشخاش ہی کا دانہ ہے — یہ بھی طاقت میں کیا یگانہ ہے
ہوبہو ہے وہی تو اِس میں بھی — شکتی آدم کے بیج میں جو تھی
بیچ بتائیں ہے یہ وُہی دانہ — نہ یہ پھیلا ہُوا نہ دوگانہ

خُوب دیکھو بچار کرکے آپ
غور سے دیکھئے حقیقت کو
اصل دانہ نظر نہ آتا ہے
میرے پیارے تُو ذاتِ واحد ہے
(۲) جان ننھی کو جبکہ سائینس داں
جسم گوء ہو گیا ہو دو ٹکڑے
پیشتر کاٹنے کے ایک ہی تھا
دونوں ویسا ہی زور رکھتے ہیں
دو کو کاٹیں تو چار بنتے ہیں
کیا دکھاتی ہے کھولکر یہ بات
گوء منو کا شریر چھوٹ گیا
ہر رشی کی نسل میں ہے وہی
ہاں اگر کچھ کسر ہے ظاہر میں
جھٹ نکالو یہ ہیر اصاف کرو
(۳) ایک شیشے میں ایک ہی رُو تھا
مختلف ہو گئے بہت ابدان
زید ہو بکر ہو - عمر ہی ہو

ماہیت بیج کو قلیل سا ناپ
نظر آتا ہے بیج کیا تم کو؟
نہ وہ گھٹتا ہے بڑھ نہ جاتا ہے
تیری قدرت اگرچہ بے عار ہے
امتحاں کو ہے کاٹنا یکساں
لیک مرتے نہیں وہ یوں کیڑے
جب دیا کاٹ دو ہوئے پیدا
جیسے وہ کیڑا جس سے کاٹے ہیں
چار سے آٹھ بن نکلتے ہیں
کاٹنے میں نہیں ہے آتی ذات
پر کروڑوں ہنود ہیں پیدا
شکتی آدمی منو میں جو جب تھی
ذرّے یکتا پڑا ہے کیچڑ میں
ضد نہ کیجے گا بس معاف کرو
شیشہ ٹوٹا عدد بڑھا رُوء کا
اِن میں ظاہر ہے ایک ہی انسان
مظہر آدمی ہے کوئی ہو

گو ہے نکرے کا معرفوں میں ظہور　　نام روپوں میں ہے یہی معمور

پر یہ نکرہ بذاتِ خود کیا ہے　　اس میں جسموں کا دخل بیجا ہے

اسم فرضی۔ تشکل بدیہی ہے　　پر جو تُو ہے تو ایک رس ہی ہے

تُو ہی آدم بنا تھا تُو حوّا　　تُو ہی ہے لاٹ صاحب تُو ہوّا

تُو ہی ہے رام تُو ہی تھا راون　　تُو ہی تھا وہ گڈریا برندابن

جھوٹ ہم کو صنم نہ دیا ہے　　تُو ہی مولا ہے چھوڑ دے ہے ہے

سیمبر کا وہ چاند سا مکھڑا　　تیرا مظہر ہے نور کا ٹکڑا

ہاں جگر سب کا ہاتھ میں ہے ترے　　نورِ موفور ساتھ میں ہے ترے

ماہ و خورشید برق و انجم و نار　　جان کرتے ہیں رام پر ہی نثار

(۴۰)

# تین شریر ورن

## (۱۴۵) تینوں اجسام

(۱) جان من جسم ایک خلعتا ہے
یاد رکھ تو نہیں یہ جسم کثیف
جسم تیرا کثیف اوور کوٹ
جسم بیرونی جھٹ بدلتا ہے
ردیہ استھول مرگیا جسوقت
دیہ سوکشم پھرے ہے آواگون

اس کے اترے نہ کچھ بگڑتا ہے
اور ہرگز نہیں تو جسم لطیف
جسم تیرا لطیف انڈر کوٹ
جسم اندر کا دیرپاء سا ہے
دیہ سوکشم چلاگیا اسوقت
تو تو ہر جا ہے آنا جانا کون

(۲) پکی مٹی کے بیشمار گھڑے
جتنے برتن ہیں عکس بھی اتنے
لیک سورج تو ایک ہی سے ہیں
تب تو جانوگے تم کہ یہ سایا
نور باہر ہے ایک دھوکے سے

بھر کے پانی سے دھوپ میں دھردو
مختلف سے نظر میں آئیں گے
اور جو سائینس پڑھا ہو مکتب میں
آب اندر کبھی نہیں آیا
بیچ پانی کے لوگ تھے سمجھے

اب یہ پانی گھڑے بدلتا ہے ٹُوٹتے ہیں سبو یہ رہتا ہے

پانی جسمِ لطیف کو جانو مٹی جسمِ کثیف پہچانو

جانِ من تُو تو مہرِ تاباں ہے ایک جیسا سدا درخشاں ہے

جہل سے ہے تُو قیدِ قالب میں تجھ میں سب کچھ ہے تو ہی ہے سب میں

گو یہ جسمِ لطیف پانی ساں بدلتا ہے ہمیشہ ہی ابدان

پر تیری ذاتِ قُدس والا کا بال ہرگز نہ ہو سکا بیکا

میرے پیارے! تُو آفتاب ہی ہے عکس مُطلق نہیں تُو آپ ہی ہے

رُوئے انور ذرا دِکھا تو دے پانی اُڑتا ہے عکس ہو کیسے؟

کیسا پانی۔ کہاں تناسخ ہو؟ مَیں خُدا ہُوں۔ یقین راسخ ہو

عِلمِ[1] ہیئت سے گر کرو کچھ غور تو سبو[2] آب۔ مہر سے نہیں اَور

یہ زمیں اور سارے سیّارے چشمۂ نُور سے نہیں نیارے

نیٹوکر مسئلے کو جلنے دو ایک سیدھی سی بات یُوں دیکھو

یہ جو آب و سبو و صحرا ہے رات کالی میں کس نے دیکھا ہے

چشم جب آفتاب نے ڈالی پانی برتن دِکھائے بہمائی

آپ برتن ہے آپ پانی ہے کیا عجب رامؔ کی کہانی ہے

آپ منظر ہے سایہ افگن آپ سایہ منظر کہاں؟ ہے آپ ہی آپ

کیا تحیّر ہے۔ ہائے حیرت ہے غیر سے کیا غضب کی غیرت ہے

(۱) علم آپٹکس (۲) جھجا یا گھڑا

کیسی مایا؟ یہ کیا طلسم ہے
دُنیا تو حیرتِ مجسّم ہے

اب ذرا اور خوض کیجئے گا
یہ اچنبھا عجیب ہے مایا

کہئے آشچریہ کیا کہاتا ہے؟
انتہا کا مزہ جو آتا ہے

انتہا کا مزہ ہے آنند گھن
یعنی خود رام سچدانند گھن

پس یہ مایا بھی آپ ہی ہے برہم
نام رُوپ ہیں کہاں؟ ہے خود ہی برہم

اُٹھ آئی ہو گر سپاہِ وہم
پھر بھگا دو اُسے نہ جانا سہم

مایا مایا کی کچھ نہیں در اصل
وصل کیسے ہو احد میں کب فصل

اُسکو دیکھیں باعتبارِ عبد[1]
تب تو مایا یہ جہل ہے بیدرد

پران اویکت اور اودیا بھی
علّتِ اولیٰ ہیں نام اُسکے ہی

خوابِ غفلت ہے گھن سُشپتی ہے
دیہ کارن بھی یہ کہاتی ہے

عالمِ خواب اور بیداری
اِس ہی چشمے سے ہوگئے جاری

## کارن شریر (۴۴۶)

(۲) جاگرانی ہیں فقتہ دریا کا
جُوں شجر سرنگوں ہے دِکھلایا

گرچہ نسبت شجر سے رکھتا ہے
جڑ کو اُونچا تے سے رکھتا ہے

بیخ دریا کی برف جڑ قائم
رہتی کیا اِس پر ہی ہے دائم

(۱) جیو

مُرتفع ہیج کی طرح کارن
سخت مستی غرُور سے بھرپور

منجمد سرو ٹھوس زرّیں تن
نیستی لاشریک۔ حرکت دُور

## (۴۱۷) سُوکھشم شریر

اِس ہی کارن شریر سے پیدا
اُونچے کوہوں پہ برف سارے ہے
گھلتے پگھلتے برف یہ ہی
اِس سے شفّاف ندیاں بہتی ہیں
کود کا پھول کا پھل کا پتّوں کا
ننّھے ننّھے یہ سب ندی نالے
دیہی نسبت اُنہیں مُناسب ہے
دیہہ سوکھشم ہے فکر و عقل و ہوش
عالم خواب میں یہی سُوکھشم
ٹیڑھے ترچھے کاول کرتا ہے
برف جڑ جو شریر کارن ہے
دیہہ سُوکھشم اِسی سے ڈھلتا ہے

یہ لطیف و کثیف جسم ہُوا
سوئے چاندی کی جھلک مارے ہے
پربتوں پر بنی ہے گنگا جی
کھیلتی جن میں لہریں رہتی ہیں
سایہ لہروں پہ لُطف ہے دیتا
برف اُونچی کے بال کے بالے
دیہہ سوکھشم سے عین واجب ہے
امتیاز و خیال و گُفت و نوش
چلتا پُرزا بنا ہے کیا چم خم
چھل پُھلوں میں کیا لچکتا ہے
زیر انوار مہر روشن ہے
جُوں پہاڑی ندی نکلتا ہے

(۱) مُراد آتما سے ہے۔

## (۴۱۸) ستھول شریر

خواب گذرا تو جاگرت آئی
ندی میدان میں اُتر آئی

جُوں ہی سُوکھشم[1] نے قدم یاں رکھا
گدلا خاکی کثیف جسم لیا

یا کہو یوں کہ جسمِ نازک نے
صُوف موٹے کے کپڑے پہنے

شب کو شیریں بدن جو سوتا ہے
جامہ تن سے اُتار دیتا ہے

جب زمستاں[2] کی رات آتی ہے
ننگا دریا کو کر سُلاتی ہے

دریا کا کر کے مشاہدہ دیکھا
خرقہ ہر سال ہی نیا ہی تھا

ٹھیک اِس طور پہ ہی جسمِ لطیف
بدلتا پیرہن ہے جسمِ کثیف

یُوں تو ہر شب لباسِ[3] ظاہر کو
دُور کرتا ہے بدن در بر کو

اِلّا پھر صبح پہن لیتا ہے
ستھول[4] دیہ میں پھر آن رہتا ہے

(۱) سُوکھشم شریر (۲) جاڑا (۳) لباس (۴) ستھول شریر۔

## (۴۱۹) آواگون

لیک مرنے سمے یہ جسمِ لطیف
بدلتا مُطلقاً ہے جسمِ کثیف

جب پُرانی یہ ہو گئی پوشاک
دے اُتاری۔ یہ پھینکدی پوشاک

کینچلی چولا کو اُتار دیا
اور ہی جسم پھر تو دھار لیا

اسکو کہتے ہیں ہندو آواگون
بدلنا جسم کا ہے آواگون

## (۴۲۰) آتما

مہر جو برف پر درخشان تھا
وہی ستھول رودِ میداں پر
ایک دریا کے تین موقعوں پر
بلکہ دُنیا کے جتنے دریا ہیں
آتما ایک تین جسموں پر
ساری دُنیا کے تین جسموں پر
آنا جانا نہیں ہے آتم میں
آتما میں کہاں کی آوا گون

صاف نالوں پہ نُور افشاں تھا
جلوہ افگن تھا آبِ حیراں پر
مہر ہے ایک حاضر و ناظر
تختِ پرتو سبھوں کے سہ جا ہیں
جلوہ افگن ہے حاضر و ناظر
ایک آتم ہے باطن و ظاہر
یہ مفروض سب ہوئے تن ہیں
آئے کس جا، اور جائے کون

## (۴۲۱) تین بدن

اصل کو اپنی بھول کر انساں
مرتا خرگوش جب کہ جاتا ہے
ہے تعاقب میں وہم کا صیاد
گاہ بدن کثیف میں آیا
کبھی کارن میں ہے پناہ گزیں

بھولا بھٹکا پھرے ہے ہو حیراں
جھاڑی جھاڑی میں سر چھپاتا ہے
چھوڑتا ہی نہیں ذرا جلاد
گاہ جسم لطیف میں دھایا
وہم سے بن گیا ہے باختہ دیں

## (۴۲۲) شودر

جس نے استھول میں نشست کری / جسم بیروں ہوں ٹھان جی میں لی
مرکزِ الفت کو بدن میں رکھا / عیش و عشرت حواس میں چکھا
کرلیا جسم اپنا پایۂ تخت / کھانے پینے میں سمجھ رکھا بخت
نہ رکھی علم و فضل سے کچھ غرض / ایک تن پروری ہی سمجھا فرض
غرض یہ تھی چلا جو چال کہیں / کہ نہ ہو جسم کو زوال کہیں
جسکو پرواہ نہیں ہے عزت کی / ہے فقط آرزو تو لذت کی
ڈال کر لنگر اہنانیت[1] / سمجھا دریا کثیف جمعیت
بے درم دیہہ کثیف کا چاکر / اس کو کہنا ہی چاہیئے شودر

(۱) اہنکار۔ جزوی خودی

## (۴۲۳) ویش

ڈیرا جس نے لطیف میں رکھا / راجدھانی اسے بنا بیٹھا
کہہ رہا ہے زبانِ حال سے جو / دیہ سوکھشم ہوں میں جو ہو سو ہو
جو ٹٹولی سے تاجو آتا ہے / طعنہ خنجر سا چیر جاتا ہے
بھوکا کاٹیگا ننگا رہ لے گا / ظاہری پیڑ دکھ سہ لے گا
موقع شادی کا ہو کہ مرنے کا / مر مٹے گا نہیں وہ ڈرنے کا
گھر گرو رکھ کے خرچ کر دیگا / چوٹی قرضے سے بھی جکڑ دیگا

کوئی میرے کو بولی مار نہ دے ۔ جسم سُوکھشم کو گولی مار نہ دے
فکر ہر دم جسے یہ رہتی ہے ۔ دیکھوں کیا خلق مُجھکو کہتی ہے
جان جسکی ہے نِند اُستت میں ۔ ہمنشینوں سے بڑھ کے عزّت میں
پل میں تولہ گھڑی میں ماشا ہے ۔ پینڈولم کی طرح تماشا ہے
رلائے لوگوں کی مثل چوگاں ہے ۔ گیند ساں دوڑتا ہراساں ہے
رات دن پیچ و تاب ہے جسکو ۔ ننگ کا اضطراب ہے جسکو
رہتا اُس ہی اُدھیڑ بُن میں ہے ۔ پاس ناموس ہی کی دھن میں ہے
چلتا اوروں کی رائے پر جو ہے ۔ خیال وحشت فزائے پر جو ہے
قیاس میں جس کے ٹیڑھا ویڑھا پن ۔ طبع جسکی سدا ہے متلوّن[1]
گاہ چڑھتی ہے گاہ گھٹتی ہے ۔ رُخ پہاڑی ندی بدلتی ہے
ایسا وہمی مزاج ہے جس کا ۔ دیہ سُوکھشم سے کاج ہے جسکا
ویش کہنا بجا ہے ایسے کو ۔ شکل و صورت میں خواہ کیسے ہو

(۱) چنچل۔

## کشتری (۴۲۴)

جس کی نشٹھا ہے دیہ کارن میں ۔ ہے اَچل بزم[1] میں ہو یا رن میں
دُنیا ہل جائے پر نہ ہلتا ہے ۔ مستقل عزم قول پکّا ہے

(۱) مجلس۔

